ہین اون سے معلوم ہوا کہ طہران مین گھبراہٹ ہے - وزراء نے استعفا دیدیا ہے *

مین نے اور مولوی سرفراز حسین نے بوجہہ ہمراہی سید ظہور حسین ٹکٹ طہران کا لے لیا - گاڑی پسا یہ کرنیکا وعدہ ہے اور ایک دن قم مین قیام کرکے انشاء اللہ چھہ دن کے بعد بسبیل پوستہ وارد طہران ہونگے *

آقا عبد الحسین پسر آقا سید فاضل اور حاجی محمد کریم ہمدانی (ساکن سرے گاشن) نے ہمارے جدا ہونے کا بہت افسوس کیا - آخر الذکر نے تقاضا کیا کہ مشہد پہونچکر خیریت سے اطلاع دینا اور اول الذکر نے کہا اگر نئے تعلیم یافتہ آپ جیسے خیالات کے دس پندرہ بھی یہان ہوتے تو مشروطہ قائم رہتا - جو لوگ حاوی ہو گئے تھے اور جو جرائد (اخبار) نویس ہین اونھون نے دین کی ہجو شروع کر دی ہے اور لوگ اس بات کا یقین کرنے لگے ہین کہ مشروطہ ہونے سے دین کی عزت اوٹھ جائیگی پھر کہا کہ "مشروطہ شرعی کہ شما میخواہید ابدا نخواہد شد در ایران"

[ ۲۴-۲۵ جولائی ۱۹۱۱ء = ۲۸-۲۹ رجب ۱۳۲۹ھ یکشنبہ و دوشنبہ ]

۲۴ جولائی کو روانہ طہران ہوئے ہمارے ساتھ دوسرے پوستہ مین ایک نئی وضع کا لباس پہنے ہوئے تعلیم یافتہ ایرانی نوجوان ہے، جس کو کئی جگہ کروڑون نے روکا کہ تو مشروطہ ہے - اور ایک دوسرا متوسط العمر شخص تھا اوس نے ہم سے کہا کہ آپ کہدین یہ بھی زائر ہے - منزل صحنہ جہان شام کو پہونچے وہان یہ شخص غائب ہو گیا اور اگلے دن صبح کو پھر اوس گاڑی مین ملا خوف یہ تھا کہ مشروطہ یا ملازمان حکومت کو کرد پکڑ لین گے کیونکہ بغاوت کا آغاز ہو گیا ہے

ایرانی نوجوان فرانسیسی زبان جانتا ہے - اور کرمانشاہان کے عدلیہ (صوبہ کے جج) کا مددگار رہتے - عوام نے عدالت خانہ کو جلادیا - رئیس عدلیہ میر الممالک کونسل خانہ انگریزی مین پناہ گزین ہے - مددگار دو ایک روز کردون اور اپنی والدہ کے ساتھ طہران جارہا ہے - اوس کی والدہ ایک معزز اور معمر خاتون پوستہ مین ہے اوجری پہلے ایک گاؤن مین کردون سے کہنے لگی کہ مین نہین جانتی کہ یہ شخص جو آیا ہے (یعنی سالار الدولہ) کیا فائدہ اوس سے ہوگا - چیزین اور گران ہو گئی ہین *

ایرانی نوجوان سے اور مجھ سے الگ درختون کے پیچھے گفتگو ہوئی آسی خوف سے کہ لوگ سن لین - اوس سے

گاڑی سوتومان (ساڑھے تین روپیہ) میں کی تھی مگر ٹوٹ گئی تھی۔ ان لوگوں سے معلوم ہوا کہ طہران میں بالکل امن ہے اور نائب السلطنت موجود ہیں۔ کردوں میں جو خبریں مشہور ہیں جھوٹی ہیں۔ میں نے ان کو صلاح دی کہ خود کو راستے میں مشروطہ ظاہر نہ کریں صرف زائر کہیں زوار کو نہیں چھیڑتے۔ اونھوں نے ہنسکر کہا کہ "ہم زوار مشروطہ نہیں بلکہ زوار محض ہیں بلکہ زوار مستبد یعنی مستقل زوار ہیں" *

فحش قصہ گوئی

یہاں قہوہ خانے کے سامنے ہم کو پانچ گھنٹے عرابچی نے کردے۔ دھوپ میں ڈالے رکھا۔ عداوت سے نہیں بلکہ بے تمیزی وجہالت سے اور اندر قصہ خوانی ہو رہی تھی جس میں ایک نہایت فحش قصہ ایک شخص جو معلوم ہوا کہ ڈیہات سے بیان کرنا چاہتا ہے کسی بادشاہ کا قصہ تھا۔ اور بیچ میں کہتا جاتا تھا جیسے ہمارے یہاں روضہ خوان اور واعظ کہتے ہیں کہ پڑھو صلوٰۃ فحش قصے قہوہ خانوں میں کہنا یا دولت کی ہجو کرنا سخت ممنوع ہونا چاہیے اس قصہ میں حکومت مشروطہ کی ہجو بھی تھی *

ایک جگہ گاڑی بان ملا جس نے اپنے آپ کو فخریہ رعایا سے (اپر) طور روس بتایا تھا کیونکہ کاکیشیا کا رہنے والا تھا۔ سنگل سے معلوم ہوا کہ چانڈو پیتا ہے۔ ہمارے رفیق سید ظہور حسن صاحب نے پوچھا کہ مجھے لگان بہت ہے۔ منزل پر چانڈو کی دو کانیں بھی ہیں۔ اوس نے کہا کہ چانڈو کیا پوچھتے ہو اب چند قیمت ہو گئی ہے کیونکہ محصول زیادہ لگایا گیا ہے یہہ بھی سید ظہور حسن صاحب سے معلوم ہوا کہ کرمانشاہان میں بھی بیشمار لوگ علانیہ حقے میں افیون پیتے ہیں اور شیشے کی پیالیاں اس کے لئے مخصوص ہیں *

کردوں کی مرد وعورتیں

اس تین دن میں جہاں ہم ٹھیرے وہاں بھی کردوں کی عورتوں میں مطلق پردہ نہ تھا۔ یہہ لوگ عموماً زراعت پیشہ ہیں۔ ان کے بچوں اور عورتوں کا رنگ کشمیریوں بلکہ فرنگیوں سے بھی زیادہ سرخ وسپید ہوتا ہے۔ عورتیں خوش وضع ہیں مگر سب عورتوں کا نقشہ اچھا نہیں ہوتا۔ مردوں کا جسم اچھا ہے اور رنگ تمازت آفتاب سے گندمی ہو گیا ہے۔ عورتیں مثل گون کے ایک لمبا سا کورتہ پہنے رہتی ہیں جو عموماً سرخ ہوتا ہے۔

راستے کی حالت

یہ موسم زرد آلو کا ہے آج کل یہاں راستے میں قافلہ کثرت سے ہے۔ ڈھائی ماہ قبل جب میں

وضع قطع ہے مگر جیسا یہان سب جگہہ ہے اندر صفائی کچھ نہین چھپر وغیرہ کے مکانات یا خام عمارتین ہین جن کا ظاہری منظر خوشنما نہین چھوٹے قصبے ہمارے دیہات کے وضع کے ہین حالانکہ قدم قدم پر چشمے اور نہرین جاری ہین دونون دن ہین ۵ - ۷ پہاڑیون پر سے اُترے اور چڑھے اور خمیدہ وادیون مین آئے ؎

حکایت موضع صحنہ | صحنہ مین ایک کرد کے لڑکے سے مین نے پوچھا آیا تو کرد ہے ؟ - اوسنے بہت خفا ہو کر پوچھا کہ یہ سوال کیون کیا ؟ - مین نے کہا کہ وہ مہمان نواز اور زوار کے خاطر کرنے والے مین نے پائے مگر تم لوگون کو لوٹنے اور اون کے کان کترتے ہو - "گوش بریدن" ایرانی محاورہ لوگون کو نقصان پہونچانے کے معنے مین مستعمل ہوتا ہے اوس کے ناراض ہو کر چلے جانے سے میرے ساتھی رات بھر خوف کرتے رہے کہ کچھ حملہ نہ ہو مگر بفضلہ خوف بیجا تھا - ان بیچارے لوگون کو آجکل گرانی اور عام مفلسی نے بھی پریشانی مین ڈال رکھا ہے - اس مختصر گاؤن مین بھی برف بکتی ہے چنانچہ دو شاہی (۵ پائی) مین ہم نے کوئی ڈیڑھ سیر برف خریدی ؎

دو دن ہم اوس راستے مین گذرے جہان کردون کا زور ہے اور یہہ سب شروطہ کے خلاف ہین - اگرچہ طہران کی باقاعدہ ماتحتی نہین رہی اور مرکزی حکومت عرصہ سے ضعیف تھی تاہم ابھی تک حکومت کا جوا ہٹا نہین مگر بالکل تیار ہین کہ کسی دوسرے کی حکومت قبول کرین - راستے مین کردون کے بہت سے بچے ملے جو نہایت اچھی شکل کے اور تندرست مگر بالکل جاہل اور بے تمیز ہین - افسوس ہوتا ہے کہ یہہ لوگ بوجہ بدعملی اپنا وقت فضول بیکار کھوتے ہین ؎ [۲۶ جولائی سنہ ۱۹۱۱ء = ۳۰ رجب سنہ ۱۳۲۹ھ شنبہ]

مقام چوکار | آج دن بھر صرف ۸ فرسنگ سفر ہوا - منزل جمیل آباد مین پہونچے تو ایک گھوڑا کم تھا کئی دن پہلے اوس کے گولی لگ گئی تھی چار گھنٹے پڑے رہے اور باوجود اصرار و دھمکانے اور اسلامی جوش دلانے کے ملاحون نے چلنے سے انکار کیا اور کہا کہ گھوڑے نہین چل سکتے - جب دوسرے رُخ سے دوسری ڈاک آئی تب روانہ ہوئے -

زوار متنقل | جمیل آباد مین ایک گاڑی دلیجان نامی ملی - یہہ فرانسیسی لفظ ڈلیجینٹ (جسکا تلفظ بھی دلیجان ہے) سے ماخوذ ہے اوس مین قم کے بہت سے آدمی زیارت عتبات کے لئے جارہے تھے - قم سے خانقین تک ان گاڑیون

آخر سڑک سے آدھ میل بازو پر گلشن آباد نامی ایک گاؤن مین چشمہ تھا جس کا پانی کم تھا اور منبع پر بھی بہت سی چھوٹی مچھلیاں تھیں وہان سیر ہو کر پانی پیا۔ اگلی منزل یعنی دولت آباد روانہ ہوا وہ ۴۳ میل تھی اتفاق سے گلشن آباد کے موڑ پر جب سے خستہ ہو گیا تھا اور راستہ بھی بھولا ہوا تھا ہماری گاڑی پہونچ گئی۔ سوار ہو کر دوپہر کے قریب دولت آباد پہونچے

**شہر دولت آباد** دولت آباد کی سڑکین صاف ہین ادھر ادھر غلاظت نہین ہے۔ بازار نہایت شاندار اور پر تکلف سامان سے بھرا ہوا اور رونق مین بغداد کے اچھے بازارون سے مقابلہ کرتا ہے۔ اگرچہ آبادی بغداد سے بہت کم ہے۔ یہان صوبہ یزدجرد کا گورنر رہتا ہے اسی ولایت یزدجرد کے بعض حصے کے متعلق دولت عثمانیہ اور ایران مین کشیدہ ناچاقی رہتی ہے کیونکہ حکومت عثمانی کا یزدجرد کے ایک حصے پر دعوی ہے۔ اصل بات یہہ معلوم ہوتی ہے کہ حکومت عثمانی کے چند فوجی حلقون مین آمد و رفت کا سلسلہ اوس وقت تک صاف نہین ہو سکتا جبتک یزدجرد کے صوبے کے کچھ پہاڑ اور نیچے کا علاقہ اون کے پاس نہ ہو ان فوجون مین آمد و رفت جاری ہونے سے روس کے مقابلے مین عثمانیہ کو آسانی ہو سکتی ہے۔ اس واسطے چند سال سے وہ آہستہ آہستہ ادھر کی زمین کترتی رہتی ہے۔ یہان میونسپلٹی بھی ہے جسنے نہر کے کنارے رفع حاجت یا کپڑے و برتن دھونے یا نہانے کی ممانعت کر رکھی ہے۔ مدرسہ بھی ہے جس سے یہان کے عام آدمی ناخوش ہین۔ وہ پرانے زمانے کا ملا انصاف چاہتے ہین۔ نظمیہ یا پولیس بھی ہے اس سے بھی لوگ شاکی ہین کہ وہ بابیون کے ہاتھ مین ہے اور ثبوت یہ شخص نے یہہ دیا کہ ایکبار عباس آفندی پسر بہاؤاللہ (خداے بہائیان) کو ایک شخص سر بازار گالیان دے رہا تھا۔ پولیس نے پکڑ لیا کہ کوئی گالی دینے کا حق نہین رکھتا۔ بلوہ کا اندیشہ ہے اور اب آزادی ہے کسی مذہب کے پیشوا کو برا نہ کہو۔ مین نے کہا کہ شاید تہذیب کی وجہ سے ممانعت کر دی ہو شاید عباس آفندی کو سر بازار فحش گالیان دیتا ہو۔ شہری نے کہا نہین ایسا نہین ہوا۔ میرا قیاس یہہ ہے کہ اوس نے عباس کو میران مشروطہ طلب کا کہکر گالی دی ہوگی نہین تو پھر عباس ایسا ہے جس سے گرفتار کیا گیا۔

بہرحال یہان حیدر بابلی ضرور مین حاجی نے چند گھنٹہ ہم کو ٹھہرنے کی جگہ دی اور ایک کرسی لا کر دی۔ یہان

ہندوستان سے چلا تھا وہان فصل کٹ رہی تھی آج بھی زراعت پہاڑیون کی گھاٹیون پر بہت ملی بستیون کے پاس باغات بکثرت ہین چار پانچ پہاڑون کو آج بھی عبور کرنا پڑا - اینک ملک کی یہہ کیفیت ہے کہ ایک پہاڑی پر سے جب اُترے تقریباً بیضوی یا دائرہ کی شکل کا ایک میدان آتا ہے - کہین چھوٹا اور کہین بڑا لیکن ½ ۱ میل یا دو میل قطر سے بڑھکر اس تنگ میدان نہین پایا اسکے چارون طرف پہاڑ ہوتے ہین -



پھر دوسرے پہاڑ پر چڑھے اُترنے کے بعد چھوٹا یا بڑا بیضوی میدان ملتا ہے جیسا اس شکل سے معلوم ہوتا ہے - - - - - - - -

پہاڑون کے نیچے برابر چشمے اور چھوٹی چھوٹی نہرین جاری ہین اور زراعت اور باغات ہین - ملک کی حالت ایسی ہے کہ اگر فوجین - توپخانہ اور نئی میکسم بندوقین ہون تو دشمن کا بہت نقصان کرسکتے ہین اور یہان سے گذر نہایت مشکل ہے سفر اور چڑھائی کا یہہ حال ہے کہ ہندوستان کے رہنے والے یہہ زحمت نہین سہہ سکتے جو پتھریلی غیر مرتب سڑک پر چڑھنے اوترنے سے ہوتی ہے - [۲۷ر جولائی ۱۹۱۱ء = یکم رجب ۱۳۲۹ھ]

منزل چوکار رات کو گاڑی کا چوبی ٹوپ جسپر فرش لگا ہوا تھا زمین پر اوتار کر اوس کے نیچے مٹی پر بستر کیا - دو آدمی گاڑی مین سوئے باقی قہوہ خانے کی دوکان مین سو گئے - صبح کو روانہ ہوئے تو دو گھنٹے کے بعد ایک ایسا سخت ناکہ چڑھائی کے دوران مین آیا کہ ۲-۳ گھنٹے گھوڑے اٹک گئے - جب لوگ اُتر گئے (اور اوترنا تو روز ۴-۵ بار پڑتا ہے) تو گاڑی والے نے گھوڑے کو پیچھے سے زور سے مارنا شروع کیا اور ایک نے آگے سے کھینچا - مگر ان سخت پتھرون پر پاؤن نہ اوٹھتا تھا گاڑی پر بھی پتھر سے زیادہ سنگین اسباب لدا تھا - گھوڑے چار قدم بڑھتے اور آٹھ قدم پیچھے (ہٹتے) تھے آخر گاڑی کا سرپوش جو لکڑی کا تھا اوتارا اور بندل کپڑے جو ۸ عدد لدے تھے اون مین سے ۳ بڑے گز لگائے جب گاڑی قلعہ کوہ کے اوپر پہونچی ہمارے ایک ساتھی اور گاڑی بان نے اون بھاری بوجھون کو اوٹھانا شروع کیا - مین نے صرف گاڑی کو دھکیلنے کی محنت اوٹھائی ہے اور جب گاڑی چند قدم بڑھے تو پہیے کے پیچھے پتھر رکھ دیتا ہون - پیاس کی وجہ سے پہاڑ سے اُترا اور پانی کی تلاش مین روانہ ہوا - مگر یہہ پہاڑ سلیٹ کا تھا - دو میل تک پانی کا چشمہ نہین ملا

مغرب کے وقت منزل حسین آباد مین پہونچے - دودھ مشکل سے میسر آیا جس مین روٹی ڈال کر کھائی جو دولت آباد مین خریدی تھی ایک کوٹھڑی ملی اوس مین بیٹھکر روزنامچہ لکھا +

[ ۲۹ جولائی ۱۹۱۱ع ]

منزل نوار | آج حسین آباد سے نوار تک تقریباً (۱۰) فرسخ پہونچے - اور راستے مین ٹھہرا ہون کی کئی گاڑیان ملین تو معلوم ہوا کہ ہمدان کے راستے سے چند ہزار فوج جلوگیری (مقابلہ) سالارالدولہ کی مزاحمت و مقابلہ کے لیے روانہ ہوئی ہے[۱] - ایک گاڑی کارتوسون کی بھی ملی فوج کا ایک کپتان با افسر بھی تھا اوس نے کہا کہ شاہ سابق اور ظل السلطان کے آنے اور فوج روس کے داخل ہونے کی سب خبرین جھوٹی ہین - دوپہر کو ایک منزل ساوقی مین ایک قہوہ خانے مین ٹھہرے لوگ بہت متواضع اور خلاق سے پیش آئے - یہان بھی شخصی سلطنت والون کی کثرت پائی جاتی ہے ہمارے ساتھی سید جو طہران و مشہد جا رہے ہین اون کے ساتھ ایک نوعمر خواجہ کشمیری الاصل مگر کربلا کی پیدائش ہے اوسنے کئی دفعہ کنوین مین منہ دھویا - آج پھر کنوین مین تکبیر پڑھی - باوجود مخالفت کے اوسنے اصرار کیا کہ کنوان ناپاک نہین ہو سکتا - عرب کے عام آدمیون کی یہی حالت ہے کہ شرعی پاکی کے سامنے صفائی اور پاکی کی کچھ پروا نہین کرتے - شرعی پاکی کا لحاظ بھی مذہبی مقدس لوگ کرتے ہین +

آج ہم شہر عراق سے ایک منزل پرے اُتر گئے - کیونکہ گاڑی والے نے ٹال مٹول کر کے شام کر دی - یہان ہم جس کوٹھری مین اُترے وہ ایک مزدور کی تھی جو باہر سے سامان اندر لایا تھا صبح کو مین نے کوٹھری کے مالک کو نیم قران اوس کی اجرت کو ٹھری کا کرایہ دیا - مگر اوسنے مشکل منظور کیا اور کہا کہ مین نے تو کرایہ پر نہ دی تھی - یہ ایک بوڑھا غریب حاجی تھا بے غرضی کی یہ نہری مثال ملی +

[۱] مابعد مجکو طہران مین معلوم ہوا کہ یہہ فوج جب اہل ہمدان کو مرعوب کرنے کے لئے شہر مین گردش کر رہی تھی تو اوس کے سپاہیون نے "زندہ باد محمد علیشاہ" کے نعرے بلند کیے اور افسران کو باہر چھپا و فی ین لے آئے اور بالعموم اوس کا اکثر حصہ سالارالدولہ سے مل گیا - ۱۲ منہ

لوگ ڈرکر سالار الدولہ کا ذکر یوچھتے ہین یعنی وہ جو آنے والا ہے کہان ہے؟ معلوم ہوتا ہے کہ حکومت کی قوت یہان کچھ زیادہ ہے ایک لڑکا جو مجکو بازار دکھانے گیا تھا اوس سے راستے مین معلوم ہوا کہ نصف لوگ مشروطہ اور عدالت خواہ ہین اور نصف خلاف ہین - لر جو ایک وحشی اور چور اور ڈاکو قوم زمانہ سا سانیان سے چلی آتی ہے وہ بھی قریب ہی رہتی ہے اور یہان کے غریب لوگون کو بہت ستاتی ہے اور خود کو بادشاہ پسند ظاہر کرتی ہے - حالانکہ بادشاہی زمانے مین بھی یہی کام کرتی تھی - آجکل سب ڈاکوؤن کو سلطنت سے لڑنے اور رعایا کو لوٹنے کا اچھا حیلہ ہاتھ آگیا ہے گورنر اس صوبہ کا امیر مفخم[1] تین ہزار فوج لیکر قبیلہ لر کا انتظام کرنے اور اون کو سزا دینے گیا ہوا ہے یہہ گورنر (یا سابق گورنر) لائق آدمی معلوم ہوتا ہے - شہر سے باہر سڑک کے ہر دو طرف جدید درخت خوشنما طریقے سے دور تک لگائے گئے ہین اور شہر واقعی قابل دید ہے - یہان کی پر رونق بستی ایرانیون کا سلیقہ ثابت کرتی ہے اگر اونکی توجہ شرط ہے

یہان سے روانہ ہو کر عصر کے وقت ہم ایسے مقام پر پہونچے جہان گھوڑے بدلے جاتے ہین یہہ چھاونی ہے مین نے دولت آباد مین کونسل جنرل ایران مقیم بغداد کا حکم دکھایا اور اصرار کیا کہ میرا احترام کیا جاوے یعنی میرے کہنے پر مال (گھوڑے) باندھکر گاڑی کو فوراً روانہ کیا جاوے - نائب نے تعمیل کی اور کہا کہ "چشم" - دوسری جگہہ بھی کچھ انعام کا لالچ دیکر ہم لیٹ ہمار روانہ ہوئے - ایک افسر جو ۱۴ سوارون کا جمعدار ہے پہاڑون پر بطور گارڈ کام کرتا ہے وہ گاڑی کے ساتھ ہوا اوس کو چار خوری کا پول یعنی ایک آنہ بطور انعام دیا گیا اور پہاڑ کے نیچے تک اوسنے سوارون کو ساتھ کیا - معلوم ہوا کہ یہہ سوار ہین جن کو ۵ تومان ماہواری ہر سوار کو اوسطاً عہ روپیہ ماہوار ملتے ہین اور گھوڑے کا خرچ بھی اسی مین ہے - اس سے ظاہر ہے کہ افسر زیادہ لیتا ہوگا - ان لوگون کو اس ٹیلے کی حفاظت کے لئے رکھا گیا ہے کیونکہ یہان سے قوم لر کی آمد معلوم ہو سکتی ہے اور یہہ ناکہ ہے -

---

[1] یہ بختیاری رئیس ہے بادشاہ پسند تھا اور محمد علیشاہ کی طرف سے خوب لڑا تھا - اس کے پاس سات آٹھ ہزار فوج طہران کی حکومت نے جمع کر دی تھی اور وہ یہہ بھی دیا تھا کہ سالار الدولہ سے لڑے - جب مین طہران مین تھا وہ سب فوج لیکر باغی شہزادے سے جا ملا تھا - طہران کے اخبارون نے اس خبر کو چھپایا تھا - مگر واقعی موقعہ نازک ہو گیا تھا - ۱۲ - منہ

اور نائب السلطنت نے تجار و علما کو دعوت دی جس مین راز کے طور پر ایک تقریر بھی کی ÷

اسی اخبار سے یہ بھی معلوم ہوا کہ سردار اسعد نے فرانس سے تار دیا ہے کہ بختیاری مشروطہ قائم کرنے مین سخت کوشش کرین موقعہ نازک ہے سپہدار دوبارہ وزیر اعظم اور صمصام الدولہ وزیر جنگ ہو گئے اور دماکراٹ و معتدلہ مین اتفاق ہو گیا - یار محمد خان نے خط بھیجا کہ خدمت کو حاضر ہون یہہ بھی افواہ ہے کہ ۱۲ بڑے سردار بھی محبوس کیے گئے یہ خبر اخبار مین تھی کہ چار ہزار مشروطہ کی ہجو کی وجہ سے مشہد مین گرفتار ہوئے ÷

شہر عراق کی رونق

عصر کے وقت ہم عراق سے روانہ ہوئے - یہان کا بازار واقعی شاندار اور پختہ اور بعض لحاظ سے سب شہرون سے ممتاز ہے گنبج بڑے بڑے اور شاندار بنے ہوئے ہین اور برف ۴ ½ پائی کا اسقدر آیا کہ ۴ - ۵ گھنٹے تک رہا - بازار کی چھت پختہ ہے شہر صرف ایک سو سال سے آباد ہوا ہے - سب چیزین ہندوستان سے زیادہ گران ہین مگر زرد آلو (جو ایک عمدہ میوہ ہے) اور انگور بہت سستے ہین - ہین تے دو پیلین لے کر وایہ بیش ۱۲ ار (۳ قران) کو لیا - ہمارے یہان سے یہہ قیمتین بہت زیادہ ہین ÷

عصر سے روانہ ہو کر ہم دوسری منزل پر پہونچے تو گھوڑے نہ تھے اور باوجود سخت اصرار و تقاضے کے داروغہ نے انھین گھوڑون کو جن سے ہم آئے تھے ۱۲ بجے شب کے بعد (عربی ۵ بجے) گاڑی مین لگایا - پھر اگلی منزل ابراہیم آباد جو شہر عراق سے ۸ فرسخ ہے وہان آکر تین گھنٹے ٹھیر گئے اور صبح تک چورون اور ڈاکوؤن کے خوف سے پڑے رہے ÷

۲۹ جولائی ۱۹۱۱ع = ۳ شعبان ۱۳۲۹ھ

قوم لُر کی حالت و سرکشی

کل راہ مین قوم لُر سے دو منزل تک بہت خوف تھا - گاڑیبان نے "یا حضرت عباس مدد" چپکے چپکے کہنا شروع کیا - اور ایک شخص جہان چڑھائی ہوتی تھی اوس قلہ پر چڑھ کر جھانکتا تھا کہ قوم لُر کے تو اور ڈاکو تو نہین اور پستول کا فیر کرنا جاتا تھا - مگر کوئی شخص ظاہر نہین ہوا - تاہم اس منزل مین گاڑی ایسی تیزی سے چلی کہ گولی اثر نہ کر سکے - لُر ایک قدیم ڈاکو قوم ہے جو زمانہ قبل اسلام سے سوائے ڈاکہ زنی کوئی کام نہین کرتی صوبہ عراق کے ایک جزیرہ نما پہاڑون کے ایک گوشے مین یہ قوم آباد ہے - اور سیکڑون دفعہ لشکر کشی ہوئی اور ہتھیار لُر بار کے رکھی گئے

آج کا راستہ عموماً خراب تھا اور پہاڑ بھی زیادہ خشک او پہاڑون مین ہمدان بھی بلسے بلے ہین اس منزل مین بجید
گرانی ہے ملکیت سپہدار اعظم فاتح طہران کی ہے کہتے ہین کہ اون کی آمدنی جاگیر کی لاکھ روپیہ سال کی ہے[۱] اور ایک انگریز
تاجر انتظام جائداد پر مقرر ہے اس تاجر کی کوٹھی عراق مین ہے - سپہدار چند روز پہلے وزیر اعظم تھے استعفا دیکر روانہ لات
ہوئے مگر ایک شخص سے معلوم ہوا کہ واپس بلائے گئے ہین اور صمصام السلطنت بختیاری رئیس الوزرا مقرر کئے گئے ہین

[ ۲۸ جولائی ۱۹۱۱ء = ۹ شعبان ۱۳۲۹ھ ]

شہر عراق اور اوسکی تجارت

آج منزل ساروق سے چل کر شہر عراق مین پہونچے - یہ مقام صوبۂ عراق عجم کا دار الحکومت ہے اور اسکے
باغات دُور تک پھیلے ہوئے ہین شہر مین داخل ہوتے ہی تمدن کے علامات نظر آئے یعنی ایک
عمارت جدید جہان چند ایرانی نوجوان عمدہ کپڑے پہنے کھڑے تھے و سپر لکھا تھا "ادارۂ عتیقات" یعنی پرانی
کمیاب اشیاء کا دفتر - گاڑی خانہ کا دفتر بھی اچھا تھا - وہان کے افسر سے مین نے اون سختیون کی مختصر کیفیت بیان کی
جو میرا انہون کے ہاتھ سے پہونچی تھین - اور کہا کہ ایک حد تک میری سرگذشت سیاحت نامۂ مرزا ابراہیم بیگ سے مشابہ
ہے بزرگون کو ایران چھوڑے ستاسو برس ہوئی یہان آکر عجب تکلیف اوٹھاتا ہون - اوسنے ایک مخصوص خط لکھدیا
کہ ان کو طہران تک تکلیف نہ ہو یہان ایک مہمان خانہ بھی پختہ اور خوبصورت زیر تعمیر ہے جسکے ایک حصے مین
ہم ۴ - ۵ گھنٹے ٹھیرے - نہا دھو کر کھانا کھایا شہر مین بعض لوگ نہایت اعلے درجے کی ٹی لینڈ و مین جارہے ہین
اور ادارہ (کارخانہ) کے صندوق - جرودت مین کٹا ہوا تھا "زندہ باد مشروطہ" اسی مقام پر تصدیق ہوا کہ
محمد علیشاہ سابق بادشاہ ایران داخل ایران ہوگئے اور استرآباد مین مقیم ہین - لیکن یفرم خان چار ہزار سوار لیکر
مقابلہ کو روانہ ہوئے[۲] - اخبار ایران نو سے جو مین نے دفتر سے منگایا معلوم ہوا کہ طہران مین مارشل لا جاری ہے

---

[۱] افسران قبائل کو چھوڑ کر شاید سپہدار سے بڑھکر کوئی رئیس ایران مین نہو گا - دولت بھی ان کی سب سے زیادہ ہے مگر ایران مین
کوئی مسلمان ہمارے راجہ صاحب محمود آباد کے مقابل کا نہین نہ غالباً کوئی ایسا آدمی ہے جو قومی کامون مین راجہ صاحب ممدوح
کی طرح ایک ایک لاکھ روپیہ چندہ دیسکے یا دینے کی ہمت کرے ۱۲ - منہ

[۲] یہ خبر دراصل غلط تھی ورنہ ابھی سستی اگر مرکزی گورنمنٹ دکھاتی تو یہ روز بد نصیب نہوتا ۱۲ - منہ

اور اون لوگون کا ہے جو سفر مین مسافرون پر گذران کرتے ہین - ان کی بنا پر کسی ملک کے اخلاق کی نسبت رائے قائم کرنا یقیناً ظلم ہے - لیکن ان لوگون کی عادت مین جھوٹ بولنا مثل سچ بولنے کے قابل تعریف ہے - چانڈو اور افیم کا استعمال (اور لوگ کتنے ہین شراب کا بھی) بکثرت ہے فحش گوئی صبح سے شام تک جاری ہے اور قسم کھانا ایک کھیل ہے - ان کے عادات و اخلاق و طریقہ مدارات بجز بعض صورتون کے وحشیانہ اور قابل نفرت ہین - بعض اوقات سوال کا جواب دینے سے بھی کارہ ہین مگر بات یہہ ہے کہ جس چیز کو یہہ لوگ معمولی سمجھتے ہین وہ ہمارے نزدیک سخت کج خلقی ہے - کیونکہ اون کے طریقے دوسرے ہین اور ہمارے ہندوستان کے اسی طبقہ کے آدمی ان کے مقابل غنیمت ہین - وہان دو کا ندار مسافرون کو اسقدر ایذا نہ دین گے نہ بھٹیارے ایسے لالچی ہون گے ان امور مین زیادہ باعث افلاس کا بھی ہے کہ چھوٹے مقامات پر تجارت کم ہے - شہر کے لوگ پھر بھی غنیمت ہین اور پڑھے لکھے لوگ تو خوب خلیق معلوم ہوتے ہین +

جس راستے سے ہم پچھلے دو دن مین گذرے وہ اسقدر شاداب نہین اور پانی بھی کم ہے - لیکن جہان پانی ہے وہان بستی بھی ضرور ہے اور بڑے بڑے گاؤن ہین +

**غلہ گاہنے کا بہتر طریقہ** ایک جگہ مین نے فن زراعت مین ان لوگون کو ہندوستان سے بھی زیادہ متمدن پایا - ہمارے یہان جو غلہ گاہتے ہین اوس کا طریقہ یہہ ہے کہ لان کو زمین مین ڈالدیتے ہین بیلون کو اوسپر چلاتے ہین بیلون کے پیچھے ایک شخص ہانکتا جاتا ہے - یہان بیلون کے پیچھے ایک کھٹولا سا لگا ہوا ہے اوسپر بیٹھکر آدمی ہانکتا ہے جس سے آدمی تھکتا نہین اور بیلون کا بوجھ بھی کسیقدر زیادہ زمین پر پڑتا ہوگا +

**سرای سنگین** قم سے باہر چار فرسخ پر ہم کو سرای سنگین ایک مقام ملا - یہان بہت عرصہ کے بعد خربوزہ و تربوز میسر ہو جو یہان کے حساب سے گران تھا - مگر ہندوستان کے نرخ کے برابر تھا - یہان پختہ سرای بنی ہوئی ہے اور آرام کرنیکے لئے جگہہ ہے - رات کو قم مین پہونچے - مہمانخانہ کا ایک کمرہ جو دو منزلہ عالیشان عمارت ہے ایک شب و روز کے لئے کرایہ پر لیا اور اوسپر آرام کیا - جو سڑک عراق سے طہران تک ہے اوس کو ایک انگریزی کمپنی نے درست کیا ہے اور

کمر نشیجہ پہنچ - ہمارے ساتھ عراق سے ایک طہرانی آتش پرداز ریلوائی گاڑی میں چڑھا ہے جو بقول خود ضرورت
تھوڑی سی افیم (چاندو حقّہ میں) پیتا ہے - اون سپاہیوں کی طرح نہیں جو نشہ کی غرض سے پیتے ہیں یہہ بہت سخت
مشروطہ ہے اور کہتا تھا کہ محال ہے کہ شاہ سابق کامیاب ہو سکے کیونکہ اکثر قبائل مشروطہ ہیں - اس میں شک نہیں کہ ایل
بختیاری فی الحقیقت مشروطہ ہیں عرب شیخ محمرہ کے ماتحت ہیں اور خود شیخ دل میں خلاف مشروطہ ہے مگر بظاہر
مشروطہ کے موافق - کیونکہ وہ ایران کی کمزوری سے فائدہ اٹھانا چاہتا ہے - لہذا کسی فریق کی مدد نہ کریگا
نمونہ کے طور پر ایک قصہ اُس شخص نے جسکو مشہدی رضا کہتے ہیں کُرد قوم کی نسبت بیان کیا وہ یہہ ہے کہ ۸-۱۰ سال قبل بزمانہ
مظفر الدین شاہ عین الدولہ یا کسی دوسرے امیر کے والی ہونیکے زمانہ میں اس ڈاکو قوم کُرد کا سردار پکڑا گیا
اوس کی بیوی دس ہزار تومان لائی کہ اوس کو رہا کردو - گورنر نے انکار کیا - کچھ عرصہ کے بعد سالار الدولہ نے
(جو کُردستان میں اب بخلاف گورنمنٹ ایران جنگ کی تیاری میں مشغول ہے اور اوس وقت کردستان
کا گورنر ہوگیا تھا) چار ہزار تومان (بارہ ہزار روپیہ) لیکر چھوڑ دیا تھا - اوس دن سے آج تک کبھی سرکاری مالیہ
قوم کُرد کے سردار سے وصول نہیں ہوا -

کل کی منزل میں سہ پہر کو ایک نائب (جو عربانچی سے اوپر گاڑی خانہ کا عہدہ دار ہے) کو میں نے پھر عراق
کے دفتر کا سفارشنامہ دکھایا جو اوس کے افسر نے لکھا تھا - اس غرض سے کہ جلد روانگی ہو - اور راستے میں معطلی نہ ہو
اوس نے پوچھا کہ ایک بخشی اردلی کے حصے اوس کو دیا تھا اوس کے پاس پھینک دیا - مجھکو بہت برا معلوم ہوا اور میں نے
کہا کہ تمھاری قوم میں اپنے افسر کے احترام کا اور دوسرے آدمیوں کے احترام کا کیا یہی دستور ہے ؟ - اوس نے سفارش لکھنے
والے کو فحش گالیاں دینی شروع کیں کہ مال (یعنی اسپ) موجود نہیں اور حکم دیتے ہیں کہ مال لگاؤ - بس
میری شکایت کردو - لیکن جب اوس بے تہذیب آدمی کو میں نے دھمکایا تو آخر میں مجھکو دعا دی کہ "خدا پدرت
را بیامرزد" میرا کیا قصور ہے ؟ چ

اخلاق مردم راہ | لیکن جو تجربہ مجھکو ہوا وہ یہ تھا کہ بدقسمتی سے صرف قاطرچی - گاڑیبان گاڑی خانے کے لوگ

سے نکلا ہوا ہوں مجکو ۲ ماہ تک ہرات مین قید رکھا گیا کہ تو رعایا ئے بہرے اور ایران بھاگ کر جاتا ہے پھر واپس نہ آویگا اور میرے ڈیڑھ ہزار روپیہ لیے۔ لیکن مین نے کہا کہ رعایائے انگلیس ہون اور کرم وہلی کا رہنے والا ہون تب عرصے کے بعد چھوڑا۔ مین نے پوچھا کہ قم کے آدمی کیسے ہین تو دوسنے تعریف کی۔

صحن مین سیاہ عبائین اور برقع پہنے ہوئے عورتین اور بعض مرد جمع ہین اور ایک بڈھا واعظ روضہ خوانی کر رہا تھا۔ مین نے شہر مین اول مرتبہ مہذب اور مرتب سپاہی وردیان پہنے دیکھے جو پولیس کے محکمہ سے متعلق شہر مین پھر رہے تھے اور جن کی وضع عثمانیہ سے کمتر مگر ہندوستانی پولیس سی قدرے زیادہ خوشنما تھی بات یہ ہے کہ ٹرکی اور ایران نے اپنی پولیس کی وردی کم وبیش یوروپ کے نمونہ پر بنا لی ہے ہندوستان نے ایسا نہین کیا۔ ادارہ گاڑی خانے مین بھی گاڑیان خیمون سے بھری کھڑی ہین اور راستے مین بھی ملین۔ غالباً افسران فوج کے لئے روانہ ہو رہی ہے۔ یہان افسر چھوٹے خیمون مین رہتے ہین جس کو چادر کہتے ہین اور سپاہی زیر آسمان بسیرا کرتے ہین ❊

تصاویر — مین نے حضرت معصومہ کے مزار پر تصویرین لٹکی ہوئی دیکھین جن کو جناب امیر اور حسنین اور دیگر صحابہ جناب پیغمبر اور رسول کی تصاویر بیان کیا جاتا ہے۔ مجکو ان باتون سے قدرتاً کراہت ہے کیونکہ تصویرین غلط ہین خوشنما نہین ہین اون کی تعظیم نہ کیجاوے تو نامناسب ہے اور کیجاوے تو گناہ ہے شبیہہ کا بنانا بھی خراب ہے اور کھینچنا بھی ناجائز ہے اور پُر غلات اور جہال شیعہ سے اندیشہ ہے کہ تعظیم نہ کرنے لگین مگر خدا کا شکر ہے کہ اوپر کے طبقہ علما سے نجف و کربلا کے خیالات بہت سلجھے ہوئے ہین اور وہ درپردہ ایسی حرکات کو روکتے رہتے ہین تاکہ اسلام کی باگ عوام کے ہاتھ مین آکر دینی خطرے واقع نہ ہون اور وہ علانیہ مخلوق پرستی نہ کرنے لگین۔ مخلوق پرستی کے لئے ہر ملک اور ہر مذہب کے عوام اور عورتین ہمیشہ تیار رہتی ہین اور آسانی سے تیار ہو سکتی ہین کیونکہ خالص خدا شناسی خواص کا کام ہے عتبات مین ایسی تصاویر کہین کہین ہین مگر اسقدر کم کہ مجھے یاد نہین پڑتا کہ کہان دیکھی ہین اور کسقدر۔ یہان بعض تصاویر شاہان صفویہ اور اون کے دربار کی بھی معلق ہین ❊

ہل کبھی ہر ایک گاڑی کا ایک تولہ (۱۲) کرایہ لیتے ہین اور سوارون سے اس سے کم مگر پیدل سے کچھ نہین لیتے۔ واقعی نظر کے لحاظ سے خوب ہے یہ مسافر خانہ بھی انتظر فیچ کی کمپنی نے بنوایا ہے۔ ایک دوہرے کمرے کا کرایہ ۵ قران یا عہ کچھ ایسا زیادہ نہین ہے باقی بغیر فرنیچر کے کمرون کا دو قران وہ کرایہ ہے ؂

[ بمقام قم۔ دوشنبہ ۳۰ جولائی ۱۹۱۱ء = ۴ شعبان ۱۳۲۹ھ ]

آج صبح کو قم کے بازار کا ایک حصہ دیکھا۔ میوہ یہان بکثرت اور ارزان ہے۔ قالینین خورجیان اور نوار کی خرجیان بہت عمدہ بکتی ہین۔ گلدستے اور صراحیان او مٹی کے برتن جنپر سبز و سرخ روغن او رکام ہوتا ہے بہت عمدہ اور ارزان ہین راستے کے بوجھ کی وجہ سے خریدنا بیکار تھا۔ البتہ ۲۲ قران کو ایک قالینی خورجی لی جس مین میرا اسباب و بستر علاوہ بکس کے سب آگیا۔ یہان برف سب جگہ سے زیادہ ارزان ہے۔ ایک ڈلا ۳۔۴ سیر کا ایک شخص لئے ہوئے کہتا تھا ایک شاہی (ایک پیسہ ایرانی) دو تو حضرت عباسؑ کے نام کی سبیل کر دون۔ یہان کے لوگ عبادت و زہد مین مشہور ہین مگر مجکو جانچ کا کافی موقع نہین ملا ؂

مزار معصومہ قم — یہان حضرت فاطمہ خواہر امام علی ابن موسی الرضا اور دختر امام موسی کاظم علیہ السلام جو زہد و ورع اور تقوی مین بینظیر ورجہ رکھتی تھین دفن ہین۔ ان کا گنبد طلائی او مینار کاشی کے کام کا اعلیٰ درجے کا ناصر الدین شاہ قاچار کا بنایا ہوا ہے صحن اور اندر عمارت مین شیشے کا کام اور صفائی وغیرہ اچھی ہے مجموعی حیثیت سے صفائی و خوشنمائی کربلائے معلے سے زیادہ اور خرچ ساخت کمتر ہے۔ اندر سنگ مرمر کا فرش ہے اور نماز کے لئے قالین جابجا بچھے ہوئے ہین برآمدون مین نہایت خوشخط شیشے کے چوکھٹون مین تختیان لگی ہین جن مین دعائین اور قرآن کی سورتین لکھی ہین جیسا مزارات عتبات مین ہر جگہ دستور ہے یہان بھی محرابون پر اور قبے کے اندرونی و بیرونی حصون مین اور جگہ جگہ آیات کلام الٰہی درج ہین۔ بلکہ یہان کے دروازے پر جو نہایت خوبصورت ہے مین نے یہ نئی بات دیکھی کہ انا مدینۃ العلم و علی بابہا[1] سنہری حرفون مین کندہ تھا۔ اندر ایک فقان ساکن علاقہ کرم کا ملا وہ کہتا تھا کہ بیس سال سے

---

[1] ایران مین اکثر بڑے مکانات کے دروازون پر یہہ حدیث لکھی ہوتی ہے ۱۲

**کوئلہ کی لکھی یادگارین** تمام عراق عرب ایران وغیرہ مین جو لوگ پھرتے ہین وہ ٹھہرنے کے مکان پر کوئلے قلم یا پنسل سے اپنا نام اور پتہ لکھ دیتے ہین اور اوس کو کہتے ہین "یادگار فلان ابن فلان" ہندوستان مین بھی دیوارون برجون وغیرہ پر نام لکھنے کا دستور ہے - منزل حسین آباد پر جو طہران سے ۸ میل ہے خوبصورت نئی وضع کے برج اور قلعہ نما عمارت مع کوٹھی کے بنی ہوئی ہے - اس راستے مین علی عسکر ترک تبریزی رعایاے روس ساکن کاکیشیا کا باغ و مکان ہے - اوس شخص کی ڈاک گاڑی تمام ایران مین چلتی ہے اور یقیناً ہزار سے زیادہ اسکے گھوڑے خانقین سے مشہد تک ہونگے - ہر گھوڑا صرف دو سو پچاس کا رکھا جاوے تو گھوڑون کی قیمت ڈھائی لاکھ روپیہ ہوئی - گاڑی کا عملہ لوگون کو بہت دق کرتا ہے اور چھوٹے مکار لوگ اوس کے ماتحتون مین بھرے ہوئے ہین - اس وجہ سے بعض مہمانخانون مین نہ صرف مالک گاڑی خانہ پر لعنت و نفرین لکھی ہے بلکہ جو شخص اوسپر نفرین نہ بھیجے اوسپر بھی لعنت لکھی ہے - یہ قصہ مین نے شیخ محی الدین عربی کی کتاب فصوص الحکم کی بابت سنا تھا کہ علماے روم نے فتوے دیا تھا کہ جو شخص اس کتاب پر لعنت نہ کرے وہ بھی ملعون ہے لیکن ایسا ہی فتوی مسافرون کا اپنی آنکھ سے دیکھ لیا ۞

**قلعہ محمد علیخان** منگل کی عصر تک ہم کو طہران پہونچنا چاہیے تھا مگر گاڑی والون کی معمولی سہل انگاری اور اس حیلہ سے کہ گاڑیون مین سرکاری مال بطرف ہمدان وغیرہ بوجہ جنگ جا رہا ہے اور گھوڑے تھکے ہوئے ہین ہر جگہ دیر ہوئی - ظہر سے قبل قلعہ علی محمد خان مین ہم پہونچے جہان ایک بہت بڑا مکان مثل قلعے کے بنا ہوا ہے قصبے مین ہر طرف تک آبادی ہے مگر کم ہے - نالے اور چشمے نہایت کم اور جو ہین وہ شور پانی کے ہین - پینے کے لئے مہمان خانون اور گاڑی خانون سے شیرین پانی کے خزینے بنے ہوئے ہین جہان کہین نل بھی ہے - وہان سے پانی لایا گیا - قلعہ محمد علیخان مین لوگون نے نہایت کثرت سے تحریرین لکھ رکھی ہین - بعض پولیٹکل بھی ہین مثلاً "مین مدبرین کو مطلع کرتا ہون کہ استبداد شخصی کی طرف کی جانب داری) پھر زور پکڑ گئی ہے - وکلا ہوشیار رہین" - ایک جگہ یہ شعر و عبارت لکھی تھی جس کا ایک لفظ مین نے چھوڑ دیا کیونکہ گندہ تھا - دیدی کہ چسان خورد دلدار اندر — خود غرض ۞ یک شب ز استبداد و یک شب ز مشروطہ

"بر شما باد اتحاد و اتفاق و ترک ہواہاے نفسانی" محمد علی الموسوی

طہران کی تازہ خبر یہ سُنین کہ مجدالدولہ اور ظہیرالدولہ داماد مظفرالدین شاہ کی گرفتاری واقع ہوئی +

قم کی آبادی | قم کی آبادی طول مین دو میل ہوگی - بعض مکانات نئی وضع کے بھی ہین اور عام طور پر بخلاف دیہاتی لوگون کے یہان کے باشندے مفلس نہین معلوم ہوتے ہماری یہان کاشتکارون مین جاٹ اور وہین سلطنت برطانیہ کے انتظام کیوجہ سے تمول مین بیحد ترقی کر رہے ہین - بخلاف اس کے باوجود زمین کے نہایت اعلیٰ ہونے کے تمارجی اسباب ایسے ہین کہ مزارعین یہان زیادہ دولتمند نہین پائے جاتے - لوگ کم فہم اور زود رنج ہین - اس بات سے ناراض ہین کہ مشروطہ تے مبادہ سے چیزون کو دو سال مین درست کیون نہ کر دیا - لہذا مشروطہ بری چیز ہے اور وہی چیز اچھی ہے جس سی مشروطہ مین یہہ خرابیان پیدا ہوگئین یعنی وہی جہالت اور شخصی حکومت جسنے لوگون کی طبائع کو خراب کرکے اون سے اپنے نیک وبد سمجھنے کا ملکہ نکال لیا تھا +

قم کا پل | قم کے وسط مین پل ہے اور اوس کے نیچے کچھ بہت خفیف پانی کسی چشمے کا آتا ہے مگر شور ہوتا ہے - مین اوس کے کنارے جا کر نہایا +

مرقوم در طہران سہ شنبہ و چہار شنبہ - ۲۰ جولائی ۱۹۱۱ء - ۲۴ شعبان ۱۳۲۹ھ

نیا قم | کل عصر کو قم سے روانہ ہوئے - راستے مین نیا شہر ملا اوس کی وضع ایسی تھی جیسا ہماری یہان دہلی - لاہور وغیرہ سے باہر صدر ہوتا ہے - سڑکین چوڑی اور صاف اور مکانات خوش قطع تھے - یہہ بات بتا دینی چاہیے کہ تمام ایران مین جہان جہان مین گیا ہون کم از کم ۹۵ فیصدی مکانات مٹی کے ہوتے ہین اور اون پر پنڈول پھرا ہوتا ہے اور پختہ اینٹون کے مکانون کا ایک حصہ بھی کچا ہوتا ہے نئے فیشن کے مکانات کاروان سرا وغیرہ مستثنے ہین - قم سی طہران تک جسقدر مکانات راستے مین آئی بلکہ قم سے پہلے بھی سب برابر چھت اور مٹی کے خوبصورت گنبد تھے اور چونکہ مثل ملک سندھ کے یہان بھی بارش بہت کم ہے اسلئے خام مکانات بہت عرصہ تک قائم رہتے ہین - قم سے آگے ہر منزل پر نئی وضع کے مہمان خانے ملے جو پختہ کوٹھی نما تھے اور لنچ کمپنی جسنے سڑکین درست کی ہین ان کو بھی اسی کمپنی نے بنایا ہے - عام طور پر یہہ بات کچھ کم شرمناک نہین کہ اتنی بڑی قوم اپنی سڑکین نہ بنائے +

# طہران

آج طہران مین دو گھنٹہ دن چڑھے داخل ہوئے - شہزادہ عبد العظیم سے طہران تک جو سڑک ہے وہ کچی اور نہایت لغو ہے - شہزادہ عبد العظیم کا بازار چھوٹا اور پر رونق ہے - ہم حرم کے اندر نہین گئے - مگر ایک بڑے باغ مین طلائی گنبد اور کاشی کے کام کے عالیشان مینار اور شاندار دروازہ نظر آتا تھا *

خاص طہران سے باہر جہان تک ہم آئے مکاتب اور مدارس کے بہت سے بورڈ ملے - مثلاً مدرسہ سعادت مدرسہ حریت - مکتب کاسبان مکتب ہمت مکتب حمیت اس قسم کے نام تھے جن سے معلوم ہوتا ہے کہ طہران مین تعلیم کا خاص زور ہے - اگرچہ یہ تعلیم ابتدائی یا اوسط درجے کی ہے - نہ صرف اس زمانہ تہذیب مین بلکہ ہمیشہ ایران مین طبقہ اعلے اور اوسط اپنے اپنے زمانہ کی معقول و منقول تعلیم حاصل کرتا رہا ہے -

حمام مین جا کے کپڑے بدلے اور آرام کرنے کے بعد ایک گاڑی جس مین فرانس کی طرح صرف دو آدمیون کی نشست ہے اور جس مین خوبصورت مخمل کی سیٹ ہے تخت زمرد تک ۲ قران مین کرایہ کی تاکہ مرزا محمد باقر کشمیری مجتہد سے جن کے نام خط ملاقات تھا ملون راستے مین میدان توپخانہ ملا جس کی بابت مابعد ذکر کرون گا اور ۳ - ۴ میل بازار گلیان اور مکانات طے کرنے کے بعد بہت مشکل سے مکان کا پتہ لگا - عالم موصوف کوئی ۳۵ برس کے جوان اور مہذب آدمی ہین انھون نے بہت خاطر کی ایران اور انگلستان کی رعایا کے درمیان جو مقدمات ہون وہ اوس مین منجانب ایران جج ہوتے ہین اون کا خوشنما مکان ہے - حالات موجودہ سے متنفر تھے - خصوصاً اس بات سے کہ ارکان مجلس کے خیالات مذہبی برے ہین - مین نے کہا اچھے آدمی کیون منتخب نہین کرتے - تو انھون نے کہا کہ لوگ جانتے نہین یہین کی نامردگی ہو جاتی ہے شیخ فضل اللہ نوری جو مشروطہ کی مخالفت کی وجہ سے یہان سے چلے گئے اون کے باغ کے سامنے اس عالم کا مکان ہے - مگر شیخ نوری کے باغ کے نام سے ہمنے پوچھا تو کسی نے یہ کہا کہ ہم شیخ نوری کا مکان جانتے ہین گویا اس شیخ کو بالکل بھول گئے *

ان مجتہد نے کہا کہ آپ کو شبہہ ہو مین مستبد نہین ہون مگر مجھے حجۃ العصر کے ظہور سے قبل ایران کی اصلاح

میری عادت نہین کہ اس طرح دیواروں پر لکھوں لیکن یہان پہلی دفعہ مین نے ایرانیوں کے لیے سچا تازیانہ اگوچہ سخت دیوار پر دیمارا یعنی خودغرضی[1] - محبت زر[2] - دروغگوئی[3] - شراب شرابک[4] - فواحش[5] - دشنام[6] - نااتفاقی[7] - دزدی[8] - کار ملک خراب کردند[9]*

رات کو ایک منزل حسن آباد مین پہونچے وہان قہوہ خانہ تھا - اس سفر مین تخمیناً ہر ۳ میل پر قہوہ خانہ ہے جہان ایک نہایت مختصر سادہ چار کی استکان یا پیشتی کا آدھ آنہ لیا جاتا ہے - اس قہوہ خانہ سے نہایت گران معمولی خوردنی چیزین ملین اور رات بھر اور دن بھر چلکر اور ٹھہر ٹھہر کر آخر ۲۷ میل طے کئے اور علی الصباح قصبہ شہزادہ عبدالعظیم پر پہونچے جو طہران سے ۳ میل ہے - اس مقام سے قبل رات کو ۰۳ بختیاری سواروں کا گروہ ملا -

بختیاری | یہ بختیاری ایران کی ایک قدیم قوم ہے اور مثل فریدیون کے جری اور نشانہ باز ہے - اور جب سے سردار اسعد و سپہدار نے طہران فتح کیا - یہ لوگ مشروطہ کے حامی سمجھے جاتے ہین - کردون کا رنگ تو کھلا ہوا ہے ان کا رنگ تاریک و سانولا ہے - اگرچہ ان کی ناک مثل کردون کے بڑی اور ماتھا چوڑا ہے لیکن جسامت کم ہے - چوری اور ڈاکے مین بھی کسی قدر بدنام ہین اور ہم نے آج شام سے قبل سنا کہ کرمانشاہ جاتے وقت بعض زائروں کو انھون نے لوٹ لیا تھا - اس وجہ سے ہمارے ایک ساتھی جن بیچارے کا سارا روپیہ ان کے بکس مین تھا سخت ڈر رہے تھے - یہہ لوگ طہران سے ۸ میل پر ایک قہوہ خانے پر کھڑے اور معمولی نرخ یعنی دو پیسے کی پیالی کا آدھ آنہ دے رہے تھے اور کوئی تعدی نہ کرتے تھے لکھنوی ساتھی کو تھوڑا سا خفقان ہو گیا کہ بس اب لوٹ لین گے مگر جب انھون نے توجہ نہ کی تو انھون نے سوچا کہ قہوہ خانے کی روشنی کی وجہ سے ڈرتے ہین - گاڑی آگے چلیگی تو ضرور لوٹین گے - مگر ہمنے پروا نہ کی اور گاڑی چلوا دی - چنانچہ بخیریت بیرون طہران آ گئے *

[ ۳۱ جولائی ۱۹۱۱ء ]

---

[1] لیکن یہہ بھی نادرست نہین کہ خود ہمارے ہندوستان کی خرابی بھی انھین اسباب سے ہوئی - دیکھنا یہہ ہے کہ جو دوا ایران کو بتائی گئی وہ اوس وقت تو ملی جب مرض لاعلاج ہو گیا تھا ۱۲ - منہ

غالباً سونا مہنگا ہونے کی وجہ سے لوگون نے اون کو ہنگھلا کر سونا بنا لیا ہے - البتہ ایک تومان کے نوٹ جسکو اسکناس کہتے ہین بینک شاہنشاہی ایران بکثرت جاری کرتا ہے - بازار مین خرید و فروخت اس طرح ہوتی ہے مثلاً گاڑی کا کرایہ میدان توپخانہ سے تخت زمرد تک کیا ہے ؟ - جواب - دو ہزار دینار - نیا آدمی ایک دم گھبرا جاوے - مگر گھبرانے کی بات نہین - مطلب ہمارے سکہ مین ۹ رہے - مجکو پہلے دن بہت تعجب ہوا تھا ✤

| پولیس |
|---|

پولیس با امنیہ طہران مین کئی ہزار ہے لیکن اکثر کم عمر لڑکے ہین - نہین معلوم اسمین کیا مصلحت ہے - اور ان لڑکون کا رعب لوگون پر کیا ہو سکتا ہے ✤

فوج کے لوگ بھی پھرتے ہین - پولیس اور فوج دونون کی وردیان اچھی ہین - مگر مین بہت سے لوگون مین افیم و چانڈو کے صاف نشان پاتا ہون جس سے چہرہ بے رونق ہو جاتا ہے ✤

یہان طہران مین لینڈو اور وکٹوریہ بہت گاڑیان نظر آتی ہین - بعض کے پیچھے سوار بھی ہوتے ہین شہر مین کال من ہے -

[ طہران - ۱۳ اگست ۱۹۱۱ع = ۲۸ شعبان ۱۳۲۹ھ ]

آج روزنامچہ کا اخبار سے مقابلہ کر کے معلوم ہوا کہ کئی دن کہین غائب ہو گئے کیونکہ آج بموجب اخبار وہی تاریخ ہے جو مین نے اوپر لکھی ہے ✤

| نبیرۂ شیخ زین العابدین |
|---|

آج آقا شیخ محمد رئیس محکمہ تمیز کے مکان پر گیا - وہ نہ تھے - شیخ حسین صاحب مجتہد کربلا کے فرزند موجود تھے - میرا مفصل حال اون کو شیخ محمد رضا نے لکھ دیا تھا - آج کل چچا شمران گئے تھے جو ایک پہاڑی آبادی طہران سے ۵ - ۶ میل پر ہے - وہان گرمی مین اکثر لوگ چلے جاتے ہین ✤

اس مکان مین لوگ عموماً موجودہ گورنمنٹ کے خلاف تھے - ایک نوجوان جو سوائے ٹوپی کے باقی کل لباس وضع فرنگی پہنے ہوئے تھا اور دبیر الملک اوس کا خطاب تھا کہتا تھا کہ لوگ حکومت موجودہ کے بہت خلاف ہین محمد علی شاہ کو بھی پسند نہین کرتے - اگر کوئی اور ہوتا تو ادھر کو فوراً سب مائل ہو جاتی - آپ کے ہاتھ مین مشہور مقنن اور عاقل ملک فرانس مونٹسکو کی کتاب سپرٹ دی لا (روح القوانین) کا اور فرانسیسی زبان

آتیہ نہیں۔ ان سے یہ خبر بھی معلوم ہوئی جیسا ہر شخص ابھی بازاروں میں کہتے ہیں کہ شاہ سابق ایران سے بھاگ گئے
وجہ یہ بیان کی جاتی ہے کہ مجلس نے اون کے سر پر ایک لاکھ تومان (تقریباً ۳ لاکھ روپیہ) کا اشتہار دیدیا ہے
اور روپیہ بینک میں داخل کردیا ہے۔ شاہ کو کسی پر بھروسہ نہ رہا اس لئے چلدیئے ۰

اخبار استقلال (جو فرقہ اتفاق و ترقی کا ہے) میں نے اوس میں یہ خبر نہیں دیکھی۔ کل یہ اخبار میں نے ار
کو خریدا۔ ٹریموے پر خود اخبار فروش لڑکے لاتے ہیں۔ اوسنے لکھا ہے کہ محمد علی مرزا کا آنا موجب برکت ثابت ہوا
کہ مختلف فرقوں میں اتفاق ہوگیا۔ اور اب وہ سب ملکر شاہ سابق سے جنگ کرتے ہیں ٭

**اخبار آئینہ عیب نما** ایک اور اخبار آئینہ عیب نما ۴ صفحے کا بطور پنچ ہفتہ وار طہران سے لیتھو میں چھپکر نکلتا ہے اوس کے
کچھ پرچے میں نے لئے جن میں سے ہر ایک میں ایک ایک تصویر سپہدار۔ ناصر الملک سردار اسعد سلطان احمد مرزا
اخوند ملا محمد کاظم کی تھی اور ان سب کی تعریف تھی یہ اخبار اتفاق کی خوبیاں اور مستبدوں کی برائیاں کرنے اور
اون کی بھونڈی تصویریں عجیب طریقہ سے چھاپنے کے لئے مخصوص ہے اور آخر کالم پر پولیٹکل نصیحتیں ہوتی ہیں۔

**ایرانی سکے** میں یہاں ایرانی سکوں کی تفصیل لکھتا ہوں سب سے اول ایک فرض سکہ دینار ہوتا ہے جو بازار میں
نہیں ملتا ہماری دمڑی سے بھی کم ہے ٭

۵ دینار = ۱ شاہی یعنی تقریباً ہندوستان کا ایک پیسہ ۴ شاہی = ۱ عباسی (صرف حسابی سکہ ہے)

۲ شاہی = ایک سنار (یعنی صد دینار) ۵ شاہی = ربع قران (سکہ نقرہ مگر کامیاب)

۱۰ شاہی = نیم قران (سکہ نقرہ)

۲۰ شاہی = ایک قران۔ نقرئی سکہ جس میں حساب ہوتے ہیں اور اوس کو ایک ہزار دینار کہتے ہیں۔

دو قران = یا دو ہزار سکہ نقرہ جو کثرت سے چلتا ہے۔

ایک قران ہندوستان کے ۵ سو سے بھی کم اور کبھی مساوی ہوتا ہے۔

۱۰ قران = ایک تومان یہ بھی محض حسابی سکہ ہے۔ بہت کم طلائی تومان نظر پڑے گو موجود ہیں۔

تھی کہ دُزدو۔ درد چشم شکست اور بدن میں ہنوز صبح کچھ حساب اُسکے ذمے باقی تھا۔ بعض چیزیں لانے کو کہا اوس نے کہا
چشم - اوس کے بعد دوسرے آدمی کا کام کرنے چلا گیا۔ اور جب دھمکایا گیا تو بولا کہ کل میں نے چند کام کئے تھے
عوض میں یہ بقایا رکھ لیا۔ نوکری منظور نہیں - ایرانی لڑکوں کا یہ پہلا تجربہ ہے۔ دوسرا ایک تیرہ سالہ کم عمر
لڑکا جو نہایت ہوشیار اور چلتا ہوا (زرنگ) ہے۔ مگر سب لڑکے آکر ایک دوسرے کی بدی بیان کرتے ہیں۔
یہ لڑکا واقعی اچھا کار گذار ہے لیکن مدرسے میں پڑھتا ہے۔ اوس کے باپ نے دو دن کے بعد اوس کو نوکری سے بُلا لیا۔
ٹریم وے | شہر میں ٹریم ہے مگر ضرورت سے کم۔ اتنا ہجوم ہوتا ہے کہ لوگ عموماً کھڑے رہتے ہیں۔ ٹکٹ فرانسیسی حروف
میں چھپتے ہیں۔ پانچ شاہی (ایک آنہ) فی آدمی ایک مقام سے دوسرے مقام تک بکتے ہیں۔ ٹریم بنانے
والی کمپنی بلجیم کی ہے۔ سلطنت کا حق جو اوس میں تھا وہ معلوم ہوا کہ کسی قرضے میں کمپنی کے ہاتھ بک چکا ہے
مجلس اور ایران نو | جریدہ ایران نو نے سپہدار کو بُرا کہا تھا - ۵-۶ دن سے موقوف ہو گیا۔ جریدہ مجلس میں نے خریدا
اس اخبار اور اخبار استقلال دونوں میں ایک سلسلہ عثمانیہ تاریخ کا چھپ رہا ہے اور یہ دونوں اخبار مشروطہ کے
موافق ہیں۔ یوں تو طہران میں کوئی اخبار سلطنت شخصی کے موافق علانیہ ایک لفظ نہیں چھاپ سکتا اور جو
خبر چھاپتے ہیں اوس میں مشروطہ ہی کا فائدہ ہوتا ہے۔ خلاف خبروں کو دبا دیتے ہیں۔ ٹیرسے ٹیرسے ورق
شائع ہوتے ہیں اور یہ شاہی یعنی ایک آنہ کو ایک پرچہ آتا ہے۔ ان دو پرچوں میں بھی باہمی اتفاق اور ٹرکی
کے متعلق مضامین تھے۔ ایک خط محتشم السلطنت سابق وزیر خارجہ کا تھا جس پر لوگوں نے یہ الزام لگایا تھا
کہ اوس کو شاہ سابق کے آنے کی اطلاع تھی مگر محتشم السلطنت نے تار و خبر نہ دی نہیں۔ محتشم السلطنت جو ایک
زمانے میں کونسل جنرل بمبئی تھے اس کی تکذیب کرتے ہیں اور کہتے ہیں کہ میں ہر خدمت کے لئے حاضر ہوں
میں نے جن مصالح سے استعفا دیا ہے وہ والاحضرت نائب السلطنت کو بتا دئے ہیں اور میں کل خبریں نائب السلطنت
کو بتا دیتا تھا۔ کوئی ایسا تار نہ تھا جو میں نے دبا دیا ہو تو اخبار مجلس نے بھی ان کی تائید کی ہے۔ یہ قصہ میں نے
اسلئے لکھا کہ یہاں اخباروں کی کیسی وقعت اور قوت ہے۔ ایک بات بابت محتشم السلطنت بہت خوب لکھی ہے

سے ماہر تھا۔ یہہ کتاب اب سے ڈیڑھ سو برس قبل لکھی گئی تھی اور اس سے انقلاب فرانس کی بانیوں پر بڑا اثر ہوا تھا

**بازار و خیابان** آج جس حصہ سے گذر ہوا وہان کے بازارون کو زیادہ غور سے ہمنے دیکھا۔ یعنی میدان توپخانہ کا بازار۔ بازار میدان سپہ۔ ان کی قطع الہ آباد کے بیرونی حصے کے سڑکون کی چوڑائی اور دوکانون سے بہت ملتی ہے اور یہہ بیرونی حصہ کلکتہ اور بمبئی کے یوروپین حصہ کا تو نہیں لیکن دیسی آبادی کا مقابلہ کرسکتا ہے دوکان ہمفارسی و فرانسیسی مین نام لکھا ہے۔ مثلاً کتابخانہ ملت۔ کتابخانہ رحمت۔ کتابخانہ سعادت۔ ان سے مراد صرف کتب فروشوں کی دکانین ہین۔ کتابون کو سلیقے سے لگایا گیا تھا جیسا انگریزی کتب فروشون کا قاعدہ ہے۔ ایک کتاب بچون کی تھی جس مین مصنفین کے مختصر حالات و نصائح (۸۰) صفحے پر تھے اس کو ہمنے خریدا اوسپر قیمت دو قران لکھی تھی۔ کتب فروش نے ۲½ قران مانگا اور پھر ایک قران لے لیا۔ کتاب کی قیمت کا متعین نہ ہونا عیب کی بات ہے مگر ہندوستان مین بھی یہی بیماری ہے۔ بال کاٹنے کے سیلون بھی سنا ہے موجود ہین کرجہان کی خاتونین ہے بال کٹوانے جاتے ہین۔ خیاطی کی وضعدار دوکانون کی بہت کثرت ہے اور قالین وغیرہ دیگر فرنیچر بھی کثرت سے بکتا ہے ۔

**مرکز پولیس اضلاع** ایک بہت عالیشان مکان ہے جو تمام ملک کی پولیس (امینہ) کا ادارہ مرکزی ہے۔ اوس کا دروازہ مثل ایک شمی درگاہ کے شیشے کے کام سے آراستہ ہے۔ یہہ گویا انسپکٹر جنرل پولیس اضلاع کا دفتر ہے اور یہان کی خوشنما عمارتون مین ہے ۔

**قواعد فوج** صبح کو میدان توپخانہ کے سامنے ایک میدان مشق ہے اوس مین ذرا دیر مین پہونچے۔ میدان بہت وسیع ہے اور اکثر فوج باہر گئی ہوئی ہے۔ پھر بھی مختلف جگہ کوئی دس پندرہ مختلف کمپنیان قواعد کررہی تھین۔ فارسی زبان مین اون کی صدا دی جاتی ہے۔ قواعد اچھی تھی اور لباس بھی خاصکر نیلا خوبصورت معلوم ہوتا تھا۔ مگر سپاہی قدآور نہ تھے متوسط القامت اور چھریرے بدن کے تھے ۔

**ملازم طفل کم عمر** ایک لڑکے کو جو بظاہر نیک چلن تھا کل ہمنے ملازم رکھا تھا اور اوس کے باپ سے شرط کی

سے رحمی سے اون کو پارلیمنٹ پر گولا اندازی کرنے کے بعد مار ڈالا تھا - مرحوم ایک بلا کا آتش فشان منشی منہ پھٹ نوجوان اور نا عاقبت اندیش فدائے وطن تھا ٭

ملاقات با میرزا محمد محسن حجۃ الاسلام

[ ۵ / اگست ۱۹۱۱ء = ۱۰ / شعبان ۲۹ھ ]

مین آج صبح کو میرزا محمد محسن حجۃ الاسلام داماد جناب آقا سید عبداللہ صبہانی سے ملا - سید عبداللہ صبہانی بڑے تلے تھلے کے آدمی اور ایران کے مشروطہ کے زبردست حامی اور اسقدر ذی اثر تھے کہ محمد علیشاہ کو اندیشہ تھا کہ وہ ایران کو جمہوری کرکے خود پریسیڈنٹ بننا چاہتے ہین - سال گذشتہ خفیہ دشمنون نے اون کو مار ڈالا - مختلف گروہون پر شبہہ ہے - مین ان کے نام فرزند جناب اخوند کا خط منجانب [illegible] ملاقات لایا تھا - نہایت خلیق و تپاک سے ملے اور نائب السلطنت سے ملاقات کیلئے کہا کہ چہارشنبہ کو اس کا بندوبست کرون گا - اتنے مین ایک ایرانی امیر داڑھی مونڈا - ۴۰ سال عمر فربہ جسم آیا اور اون سے چپکے چپکے باتین کین - معلوم ہوا کہ صاحب قطب الملک ہین اور انھین کے ذریعے سے ملاقات ہوسکتی ہے - کیونکہ یہہ نائب السلطنت کے اسٹاف مین ہین - مین چونکہ باقاعدہ لباس مین نہ تھا اور مین نے جو یادداشت بابت اصلاح حالت ایران لکھی تھی وہ بھی صاف نہ ہوئی تھی اس لئے قطب الملک کا یہ کہنا کہ "اسی وقت مکان دربار" مین ملاقات ممکن ہے" مین نے ٹال دیا -

جناب شیخ محمد رئیس محکمہ تمیز اور اون کے ایک عزیز کی بے تمیزی

آقا شیخ محمد رئیس محکمہ تمیز کے یہان گیا وہ آچکے تھے عام طور پر ہندیون سے ملکر خوش ہوتے ہین - چونکہ یہہ ہندوستان اور حیدرآباد دکن مین بہت رہے ہین - مین نے اون کو پندرہ سال قبل کتبخانہ آصفیہ حیدرآباد دکن مین دیکھا تھا اب اون کے کل بال سفید ہوگئے ہین - مولانا شبلی سے اور اون سے بہت ملاقات رہتی تھی - مشہور ہے کہ وہ خیالات صوفیانہ رکھتے ہین - محض فقیہہ نہین ہین - میرے خیالات جو دربارہ اصلاح ایران تھے اون کو زیادہ قابل عمل اونھون نے صورت موجودہ مین نہ پایا - اردو مین بھی باتین کرتے تھے اور افسوس کرتے تھے کہ ایسے خیالات اور یہہ ہمت ایرانیون مین نہین - مین نے جو ایرانیون کی بابت کہا کہ وہ افیم مین مبتلا ہین اور چہرون سے پتہ چلتا ہے تو جناب شیخ حسین کا فرزند جو موجود تھا اور ذرا بیباک اور

یعنی کہ وزرائے خدامِ ملت ہین اور جو وزیر مستعفی ہوجاتے ہین وہ اڑے وقت کے لئے ذخیرہ ہین اس لئے استعفا دینے مین کوئی برائی نہین - لیکن استعفا دینے والے کو بدنام کرنا آیندہ کے واسطے ملک کے خادمون کے لئے مُضر ہے

[ ۴ اگست ۱۹۱۱ع = ۹ ار شعبان ۱۳۲۹ھ ]

کرایہ کا مکان | ایک منزل ۴½ تومان ماہوار پر کرایہ لی - اس مین دیگر ہندی رفقا کو بھی جگہ دی - ایسا مکان ہمارے ہان کے شہرون مین مثلاً لکھنؤ مین بھی اسی کرایہ پر مشکل سے ملیگا - اس مین حوض ہے کمرے صاف ہین سپیدی ہے اگرچہ مکان مختصر ہے مگر شرط کرایہ یہہ ہے کہ ایک ماہ سے قبل چھوڑ دین تو ۵ تومان (للعہ) دینا ہوگا اور ایک ماہ کے بعد ۴ تومان (لعہ) ماہانہ کرایہ ہوگا ❊

آج سفر گویا ختم ہوا اور سخت ماندگی اور تھکن محسوس ہوئی - ایک شخص سید حسین قُمی نے مہربانی کرکے یہہ مکان لیکر دیا کیونکہ وہ یہہ مکان چھوڑ چکے تھے اور جانے والے تھے اسلئے زیادہ احسان رکھکر زیادہ کرایہ ہمپر ڈال دیا - تاہم کاروان سرے مین سخت تکلیف تھی کیونکہ وہان لوگ جاہل تھے اور قابل تعریف نہ تھے دوسرا لڑکا بھی جو رکھا تھا صبح کو بھاگ گیا اوس کے باپ نے اصرار کیا کہ مکتب کو جاوے ❊

خیابان نامریہ | آج میدان توپخانہ کے شرقی حصہ (خیابان نامریہ) کو دیکھا - بہت شاندار عمارات اور دکانین دونون طرف ہین - دندان ساز - خیاط - مردانہ و زنانہ ڈاکٹر - طبیب طہران مین زیادہ ہین - عورتون کو ہم نے آج کئی گاڑیون مین کھلے چہرے بیٹھے دیکھا - مگر برقع سیاہ پہنے تھین اور یہ عورتین عمر رسیدہ تھین ❊

ارمنی اور مسلمانون کا لباس | یہان بہت سے لوگ مثل پرتگال کے آدمیون کے معلوم ہوئے - انگریزی ٹوپی اور لباس پہنے ہوئے ہین لیکن وہ عموماً ارمنی ہین مسلمان عموماً خوش لباس ہین اور لباس لوگون کا زیادہ تر یکسان ہے یعنی کوٹ - پتلون - ایرانی ٹوپی اور عبا - یا قبا و پائجامہ و عمامہ اور کمربندی - یہ دوسرا پرانے فیشن کا لباس ہے - جہان ہمارا مکان ہے اوس کے متصل ایک مدرسہ جہانگیر خان کے نام سے ہے - یہ نوجوان صور اسرافیل کا ایڈیٹر تھا اور ۲۲ سال کی عمر مین بوجہ سخت جوشیلی تحریرون کے شاہ سابق محمد علی مرزا نے (یہان شاہ کہنا مجتمع ہی

ان کا خیال بیجا ہے اور تجربہ نے بتایا کہ واقعی ایسی ہی ضرورت ہے مگر غیر سلطنتیں امید نہیں کہ جبرئیل فرشتے کو بھی اطمینان کے ساتھ کام کرنے دیں اگر وہ ایران کے بچانے کی کوشش کرے ٭

**محمد علی شاہ مازندران میں پہونچگئے**

اخباروں میں نہیں چھپا مگر مدیر مجلس اور دیگر ذرائع سے معلوم ہوا کہ شاہ مخلوع مازندران میں پہونچگئے - اور آج ایک سخت مضمون روزنامچہ مجلس میں شاہ اور اون کے برادر سالارالدولہ کی حرکات کے متعلق شایع ہوا جو اونھوں نے اپنے زمانہ اختیار میں کی تھیں ٭

**مخالفین مرکزی اور گورنمنٹ کی سستی**

ان لوگوں کی سستی اس سے ظاہر ہے کہ دو ہفتہ قبل کرمانشاہ بالکل خالی اور سالارالدولہ کے قبول کے لیئے بالکل تیار تھا - مگر نہ سالارالدولہ داخل ہوا نہ گورنمنٹ طہران نے اوس کو فتح کیا - کرمانشاہ نہایت شاداب اور عمدہ مقام ہے مگر آجتک بھی سالارالدولہ اس میں داخل نہیں ہوا - کردستان کے پہاڑوں کو مستحکم سمجھکر وہیں مقیم ہے - جیسی حالت ہو تو ذرا مشکل ہے کہ یہ لوگ طہران فتح کر سکیں - یہہ ظاہر ہے کہ جسکے ہاتھ میں طہران ہے گورنمنٹ اوس کے ہاتھ میں ہے - تار اور ڈاک اور پولیس اور فوج اور خزانہ اور دفاتر اور جواہرات وغیرہ اور خارجی تعلقات سب سلطنتوں کے ساتھ ہیں - اکثر عوام ملا ضرور بادشاہ کے ساتھ ہیں اور انجمن ولایتی اور بلدی اور تاجر اور وہ معزز لوگ جنھوں نے بادشاہ کو تخت سے اوتارا سب گورنمنٹ کے ہمراہی ہیں تار پر تار دیتے ہیں جو روز اخباروں میں چھپتے ہیں - عوام پر اس سے یہہ اثر ہوتا ہے کہ سب ملک بادشاہ سابق کے خلاف ہے - مگر واقعی صرف وہی لوگ خلاف ہیں جو تار لکھتے یا مضامین درج کرتے اور شایع کرتے یا جو مجاہدین لڑنے کے لیئے جارہے ہیں ٭

**آقا شیخ محمد مازندرانی و حکومت موجودہ کی تائید**

آج آقا شیخ محمد صاحب سے میں نے دریافت کیا کہ عام شہرت ہے کہ انتظام و معاملات بابیوں اور بہائیوں اور ملحدوں اور طبیعیین (نیچریوں) کے ہاتھ میں ہے - اس میں کہاں تک سچ ہے - اور واقعی عقیدتاً اہل طہران و اہل مشروطہ صحیح مسلمان اور اثنا عشری ہیں یا نہیں؟ - اونھوں نے کہا یہی لوگوں کی بدبختی ہے کہ جو کوئی انتظام درست کرنا اور باقاعدہ دفتر قایم کرنا چاہے اور قانون پر اصرار کرے اوسکو لامذہب اور

بے تمیز تھا کہنے لگا کہ اوس وقت اون کی شکل ہندوان کی سی ہوجاتی ہے"۔ مین نے کہا کہ "تم نے ہندیون کی شکل مین تریاک کشی (چانڈو پینے) کے نشان کسی جگہ دیکھے"؟ کہنے لگا کہ "چہرے سیاہ ہوجاتے ہین"۔ بالعجب میری طہران مین شہرت ہوگئی کہ ایک دن اونھون نے آکر معافی چاہی ٭

ملاقات با ایڈیٹر مجلس — جناب مرزا محمد محسن سے مین نے اخبار مجلس و استقلال کے ایڈیٹرون سے ملاقات کے لئے خطوط لئے تھے اون کے دفترون مین بھجوا دیئے۔ ایڈیٹر مجلس سے ملا اور اپنے حالات مختصر لکھکر دئے اور تجویز بابت اصلاح ایران سنائی اوس نے بیحد تعریف کی اور اوس کے چہرے سے بشاشت ظاہر ہوئی۔ یہہ شخص تقریباً ۴۰ سال عمر رکھتا ہے اور بہی خواہ ایران ہے اور معتدل فریق کا حامی ہے مشہور منشی اور ایڈیٹر ہے۔ مخالف کہتے ہین کہ ملتان تریاک کشی کا اوس پر صاف ہویدا ہے۔ ان کا نام شیخ محمد یحیٰی کاشانی ہے او تاریخ بیداری ایران کے پڑھنے سے معلوم ہوا کہ اون کے بعض کارنمایان حریت طلبی مین بزمانہ مظفر الدین شاہ ہوئے تھے۔ یہہ اخبار مجلس گویا نیم سرکاری اخبار ہے اونھون نے کہا کہ مین اخبار مجلس مین آپ کا مضمون کسی قدر سلیس کرکے چھاپونگا اور پس کردونگا اور آپکے پاس آؤنگا اور کوشش کرونگا کہ آپ کے آنے سے طہران کچھ فائدہ اٹھائے۔

ایک نوجوان عرب شیخ احمد نجفی جسکا خاندان روضہ خوان اور اصلاً ایرانی ہے اور خود کو علماء کا پرورده بیان کرتا ہے اور سفر مین عراق سے ساتھ تھا اوس کے اصرار سے آج ایک قران روزانہ پر نوکر رکھا۔ یہ عربی و فارسی دونون مین کچھ کچھ لکھ پڑھ لیتا ہے ٭

جناب شیخ محمد ہمدانی — جناب شیخ محمد بہت بے تکلف اور عمدہ آدمی ہین۔ قانون محکمہ تمیز کے متعلق اونھون نے ایک کتاب بھی لکھی ہے۔ محکمہ تمیز عدالتون پر لعبدالت اپیل کے بطور نگرانی کے ایک محکمہ ہے جس کا کام ہے کہ قانونی غلطی پا کر مقدمات کو از سر تنقیح جدید فیصلے کے لئے واپس کردے۔ وہ کہتے تھے کہ ایران کو ایک مختار الملک (سرسالار جنگ مرحوم) کی ضرورت ہے جو مجلس کی طرف سے مجاز ہو اور زبردستی انتظام کو جاری کرے جس طرح مالیات کی درستی کے لئے فرنگستانی امریکائی کر رہے ہین کوئی آدمی کل انتظام ملک کے لئے دستیاب ہونا چاہیئے

انگریزی جانتا ہے بچپن مین چند ماہ بمبئی رہا ہے اپنا لقب انھون نے مترجم نظام رکھا ہے۔ عمر ۲۴-۲۵ سال کے قریب ہوگی اوس کا ایک بھائی طہران مین مشروطہ کی طرفداری مین مارا گیا اور دو پسران محمد شاہ سابق سپاہ کے لیے روانہ ہو چکے ہین۔ دو ہندی (یعنی ایک بنگالی اور ایک مرہٹہ) امریکہ سے آئے ہوئے تھے۔ فرقۂ انقلابیون مین تھے ایک کا نام گھوش تھا اور جزوی قواعد اوس نے سیکھ لی تھی۔ یہ اپنے شوق سے فوجی لباس پہنکر محمد علی مرزا سے لڑنے کے لیے روانہ ہوئے ہین یعنی مترجم نظام یہہ کام انجام پایا مسٹر گھوش کا قیام بھی اسی قرأت خانہ مین تھا مترجم نظام ظاہراً و باطناً روس کے سخت مخالف ہین کہتے ہین کہ ہمارے تمام دفترون مین روس کا ہاتھ ہے اور عموماً لوگ روس سے ڈرتے ہین۔ تنخواہ لیتے ہین۔ تجار مین روس کی بینک کا روپیہ پھیلا ہوا ہے۔ "فتح طہران کے موقع پر ہم نے کہا تھا کہ ہمین تین آدمیون کو پھانسی دید و جو روس کے آدمی ہین اور طہران کا سک کو نکال دو تب انقلاب کامل ہو جاویگا مگر ملاؤن نے اور حکام نے نہ مانا اور چند آدمیون کو پھانسی دینے پر واہمدادہ و اسلامادہ کی صدا بلند کی"۔ یہہ بھی کہتا تھا کہ صدر العلما و مرزا محمد محسن علماء (یعنی اعتدالی فرقہ کے لوگ) انقلاب کی تکمیل کے خلاف تھے۔ ورنہ یہہ سب جھگڑے نہوتے اسنے کہا کہ وزیر خارجہ سابق حسین قلی خان نواب ہندی الاصل ہین آپ اون سے ضرور ملین

قرأت خانہ طہرانہ قرأت خانے مین جب گیا تو مین عمامہ پہنے ہوئے تھا۔ یہہ عجیب لطف ہے کہ یہان ایک فرقہ نصیحت کرتا ہے کہ ٹوپی ایرانی پہنو اور دوسرا عمامہ پہننے کو۔ مین بالتخصیص کبھی ٹوپی اور کبھی عمامہ پہن لیتا ہون۔ مگر طہران مین ٹوپی والون کا زیادہ زور معلوم ہوتا ہے ٭

اس نوجوان سے مین نے ایران کے عادات و اخلاق کی خرابی کا ذکر کیا تو اوسنے تسلیم کیا۔ آج یہہ قصہ ہوا کہ ایک شخص نے راہ مین پرچہ فوق العادۃ میرے ہاتھ مین دیکھکر پڑھنے کے لئے مانگا اس مین فتوے نجف کا درج تھا اور پڑھکر رنج و نفرت سے لوٹا دیا اور کہا کہ "ہیچ اثر ندارد"۔ مین نے کہا "ما را چہ حکم آقایان است" جب مین نے قرأت خانہ مین سید حسین سے کہا تو وہ اوچھل پڑا اور کہا مجھے بتا دیجیے مین اوس کو پولیس کے سپرد کرتا ہون وہ ضرور مستبد (شاہ پسند) تھا۔ مین نے کہا راہگیر تھا مجھے کیا معلوم کون تھا کہان

بابی کہہ دیتے ہین ورنہ حقیقتہً یہ لوگ صحیح عقاید رکھتے ہین ٭

[ ۶ اگست ۱۹۱۱ع = ۱۰ شعبان ۱۳۲۹ ہجری ]

آج دو پہر تک غالباً باہر سونے کی وجہ سے کسی قدر حرارت ہے - خود ہی علاج کیا کہ شربت بنفشہ باسی پانی مین ملا کر پیا اور نتر لیند سفیرین کھایا - کسالت اور حرارت دور ہوگئی - عماد الاسلام مرزا محمد تقی کے یہان گیا وہ مکان پر نہ ملے ایک لڑکا چلا آتا جاتا تھا کہ "حکم نجف یعنی محمد علی مرزا شاہ سابق کے معاملے مین مجتہدین نجف اشرف کا حکم" یہ فوق العادہ پرچہ تھا جو ایک شاہی (۔ر) کو بیچتا تھا - خریدا - اوس کی عبارت دلچسپی سے خالی نہین یہان نقل کرتا ہون :-

فوق العادہ لمدزل       حکم محکم آیات اللہ نجف

خدمت عمدہ آقایان علماء اعلام و امراء و روساء عشائر و کلیہ غیر تمندان اسلام ایدہم اللہ تعالی بصرہ برائے براندازی سلطنت قدیم ایران و محو آثار اسلام محمد علی مرزا بہ ایران فرستادہ شدہ است دراین موقع خطرناک کہ در حقیقت مقابلہ کفر با اسلام است - اگر خدا نخواستہ لعلی شود کفر در ایران عود آثار سینہ اسلامیہ بکلی مخروبہ خواہد شد - بر تمام اہالی باحمیت وامراء عظام و سرحد داران وشیعیان متدین واجب است کہ باقدم ثابت و عزم راسخ در دفاع این دشمن بذل جان و مال مضائقہ نفرمایند و دفع این حملہ را از وظائف مسلم قانونی دانند ہرگاہ خدا نخواستہ اندکے تعلل شود فعلے الاسلام سلام - البتہ ہمہ قسم مساعدت را بایکدیگر فرمودہ فرد گزاری نفرمایند"

بتاریخ ۵ رشعبان       محمد کاظم الخراسانی - عبد اللہ مازندرانی

ایک قرأت خانہ اور پالیٹکس پر رائے

تعجب ہے کہ طہران مین گو نہایت کثرت سے لڑکے اور لڑکیون کے مدرسے ہین مگر اخبارون کے ریڈنگ روم بہت کم ہین آج دریافت کرنے سے قرأت خانہ خیابان ناصریہ کا پتہ چلا -

یہان کی اصطلاح مین جو بازار چھپا ہوا ہو اوس کو بازار کہتے ہین اور جو کھلا ہوا ہو چوڑی سڑک کا جس مین ہمیشہ درختون کی قطارین ہوتی ہین اوس کو خیابان کہتے ہین - متوسط تین کمرے تھے - ایک خوبصورت نوجوان یوروپین وضع اور ایرانی ٹوپی اوڑھے بیٹھا تھا اوس نے اخلاق سے بٹھایا اور روزنامہ منگایا معلوم ہوا کہ اوس کا نام سید حسین ہمدانی ہے -

